۷۲۷۵

احادیث ومعارف نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سدا بہار گلشن

# تفہیم البخاری

عربی متن مع اردو شرح

# صحیح البخاری

امیر المؤمنین فی الحدیث ابو عبداللہ محمد بن اسمٰعیل بخاری رحمۃ اللہ علیہ


ترجمہ وشرح

مولانا ظہور الباری اعظمی فاضل دارالعلوم دیوبند


جلد اول ○ حصہ اول


کتاب الوحی — کتاب الایمان — کتاب العلم — کتاب الوضوء

کتاب الغسل — کتاب الحیض — کتاب التیمم — کتاب الصلوٰۃ

کتاب مواقیت الصلوٰۃ — کتاب الاذان



دارُالاشاعت

اردو بازار ایم اے جناح روڈ

کراچی پاکستان 021-2213768

وَمَا آتَاكُمُ الرَّسُولُ فَخُذُوهُ وَمَا نَهَاكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوا

۷۵ ۲۷۵

احادیث و معارفِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سدا بہار گلشن

# تفہیم البخاری

عربی متن مع اردو شرح

# صحیح البخاری

## جلد اوّل


امیر المومنین فی الحدیث ابو عبداللہ محمد بن اسمٰعیل بخاری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ و شرح

مولانا ظہور الباری اعظمی فاضل دار العلوم دیوبند



دار الاشاعت

مقابل مولوی مسافر خانہ ○ اردو بازار، کراچی ۱

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

# عرض ناشر

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

اللہ تعالیٰ کا جس قدر بھی شکر ادا کیا جائے وہ کم ہے کہ اس نے ہمیں اپنے ادارۂ دارالاشاعت کے ذریعہ دین اسلام کی نہایت اہم اور مفید کتابوں کی نشر و اشاعت کی توفیق عطا فرمائی اور اسی کے فضل و کرم سے تبلیغ و اشاعت دین کا یہ کام مسلسل جاری ہے جس سے دنیا کے بہت حضرات بخوبی واقف ہیں۔

احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی اشاعت کے سلسلے میں ہمارے ادارہ سے اب تک مندرجہ ذیل کتب جدید ترجمہ و شرح کے ساتھ شائع ہو کر مقبول عام ہو چکی ہیں۔

۱۔ مظاہر حق جدید شرح مشکوٰۃ شریف پانچ ضخیم جلدوں میں۔

۲۔ تجرید صحیح البخاری مع ترجمہ و تشریح جدید۔

۳۔ ریاض الصالحین عربی مع ترجمہ و شرح جدید۔

۴۔ معارف الحدیث اردو مصنفہ مولانا محمد منظور نعمانی سات جلدوں میں۔

اب ہم ایک نہایت عظیم الشان اور جلیل القدر کتاب اپنے قارئین کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہے ہیں۔

یعنی امیر المومنین فی الحدیث حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی الجامع الصحیح جس کو ہم سب لوگ صحیح بخاری شریف کے نام سے جانتے ہیں جو افضل الکتاب بعد کتاب اللہ یعنی قرآن پاک کے بعد سب سے زیادہ صحیح و مستند کتاب کے لقب سے پوری دنیا میں مشہور ہے اور دنیائے اسلام کے تمام علماء اس بات پر متفق ہیں کہ روئے زمین پر بخاری سے زیادہ کوئی صحیح کتاب موجود نہیں اور علم حدیث میں اس کی نظیر ممکن نہیں ہے۔

یہ اصل کتاب عربی زبان میں ہے۔ اور دنیا کی تقریباً تمام اہم زبانوں میں اس کے ترجمے اور شرحیں شائع ہو چکے ہیں، خود اُردو زبان میں اس کے متعدد ترجمے اور شرحیں ہوئے ہیں۔ لیکن آج کل جو تراجم و شروح بازار میں دستیاب ہیں ان میں بعض شرحیں تو اس قدر ضخیم اور بڑی اور گراں قیمت ہیں کہ اس مصروف دنیا میں کم فرصت لوگ اس کے مطالعہ میں نہ تو اتنا وقت صرف کر سکتے ہیں اور نہ اتنا پیسہ۔

اور بعض ایسے مختصر ہیں جن میں صرف عربی متن اور لفظی ترجمہ پر اکتفا کیا گیا ہے اور اسناد کا ترجمہ بھی نہیں دیا ہے جس کی وجہ سے مطالعہ کے وقت قارئین بے شمار شبہات میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔

اس لیے ضرورت تھی کہ اردو زبان میں صحیح بخاری شریف کا ایک ایسا مجموعہ شائع کیا جائے جو افراط و تفریط سے پاک ہو۔
خدا کا شکر ہے کہ اس ضرورت کو دارالعلوم دیوبند کے ایک فاضل عالم مولانا ظہور الباری اعظمی نے محسوس کیا اور اس عظیم الشان کتاب کا ایک ایسا ہی جدید ترجمہ و شرح کرنے میں کامیاب ہو گئے جو مندرجہ بالا نقائص سے پاک ہے۔
یہ مکمل ترجمہ و شرح تفہیم البخاری کے نام سے دیوبند ہندوستان سے تیس قسطوں میں شائع ہو کر قبولیتِ عام حاصل کر چکی ہے جو مندرجہ ذیل خصوصیات کی حامل ہے۔

# چند خصوصیات

۱:- اطمینان بخش ترجمانی اور عام فہم شرح اس زمانہ کی ذہنی سطح کے مطابق کی گئی ہے۔
۲:- احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا مسائل حاضرہ سے کامل انطباق۔
۳:- حدیث کے اُن پہلوؤں کی واضح ترجمانی جن کو موجودہ شارحین نے چھوا تک نہیں۔
۴:- بخاری شریف کے لطائف و خصوصیات کی کامل رعایت۔
۵:- قدیم و جدید شارحین کی گراں قدر تحقیقات سے پوری کتاب آراستہ و مزین
۶:- فقہی مذاہب کی ترجمانی معتدل لب و لہجہ میں اور محدثین و فقہاء کے اختلافات کی دل آویز وضاحت کی گئی ہے۔
۷:- ایک کالم میں عربی متن احادیث اور مقابل کالم میں ترجمہ و تشریح۔

کتابت و طباعت دیدہ زیب اعلیٰ جاپانی کاغذ اور حسین جلدوں میں تیار کرائی گئی ہے ان خصوصیات کی وجہ سے یہ ترجمہ و تشریح دوسرے تمام ایڈیشنوں میں ممتاز ہے۔
اللہ تعالیٰ کی درگاہ میں دعا ہے کہ وہ پاکستان میں بھی اس سے لوگوں کو زیادہ سے زیادہ فائدہ پہنچائے۔ اور ہمارے لیے اس کو ذخیرہ آخرت بنا دے آمین۔

احقر محمد رضی عثمانی

۵ ذیقعدہ ۱۴۰۵ھ مطابق ۲۳ جنوری ۱۹۸۵ء

# فہرست مضامین تفہیم البخاری جلد اوّل


| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| | عرض ناشر | ۳ |
| | امام بخاریؒ کے حالات | ۲۹ |
| | نام ونسب | 〃 |
| | ولادت ووفات | 〃 |
| | امام بخاریؒ کا حافظہ | 〃 |
| | امام بخاریؒ کا علمی امتیاز وتبحر | 〃 |
| | امام بخاریؒ کا زہد وورع | ۳۰ |
| | امام بخاریؒ کا حلم | 〃 |
| | نماز میں امام بخاریؒ کا خشوع وخضوع | 〃 |
| | رمضان میں امام بخاریؒ کی تلاوت قرآن | 〃 |
| | تصنیف بخاری شریف | 〃 |
| | اساتذہ وتلامذہ | ۳۱ |
| | معاصرین کی رائے | ۳۲ |
| | **پارہ اوّل** | ۳۳ |
| | **کتاب الوحی** | |
| ۱ | وحی کی ابتدا اور کیفیت | 〃 |
| | **کتاب الایمان** | ۴۵ |
| ۲ | ایمان کے شعبے | 〃 |
| ۳ | مسلمان کی پہچان | ۴۸ |
| ۴ | مسلمان وہ ہے جس کے ہاتھ سے دوسرا مسلمان محفوظ رہے | 〃 |
| ۵ | بہترین اسلام کونسا ہے؟ | ۴۹ |
| ۶ | کھانا کھلانا بھی اسلام کے احکام میں داخل ہے | 〃 |
| ۷ | ایمانی اخوت کا تقاضا | ۵۰ |
| ۸ | رسول اللہ کی محبت جزو ایمان ہے | 〃 |
| ۹ | ایمان کی حلاوت | ۵۱ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۰ | انصار کی محبت ایمان کی علامت ہے | ۵۱ |
| ۱۱ | انصار کی وجہ تسمیہ | ۵۲ |
| ۱۲ | فتنوں سے بھاگنا | ۵۳ |
| ۱۳ | آپؐ کے ارشاد کی تفصیل | 〃 |
| ۱۴ | کفر کی طرف واپسی آگ میں گرنے کے مترادف ہے | ۵۴ |
| ۱۵ | ایمان والوں کا عمل میں ایک دوسرے سے بڑھ جانا | 〃 |
| ۱۶ | حیاء ایمان کا جزو ہے | ۵۶ |
| ۱۷ | کافروں کی توبہ | 〃 |
| ۱۸ | بعض کے نزدیک ایمان عمل کا نام ہے | ۵۷ |
| ۱۹ | ظاہری اسلام | 〃 |
| ۲۰ | سلام کرنا | ۵۸ |
| ۲۱ | خاوند کی ناشکری | ۵۹ |
| ۲۲ | گناہ جاہلیت کی بات ہے | ۶۰ |
| ۲۳ | ایک ظلم کا دوسرے سے کم ہونا اور ظلم کے مراتب | ۶۱ |
| ۲۴ | منافق کی علامتیں | 〃 |
| ۲۵ | شب قدر کی بیداری | ۶۲ |
| ۲۶ | جہاد بھی ایمان کا جزو ہے | ۶۳ |
| ۲۷ | رمضان کی راتوں میں نفل عبادت | ۶۳ |
| ۲۸ | نیت خاص کے ساتھ رمضان کے روزے رکھنا | ۶۴ |
| ۲۹ | دین آسان ہے | 〃 |
| ۳۰ | نماز ایمان کا جزو ہے | 〃 |
| ۳۱ | آدمی کے اسلام کی خوبی | ۶۵ |
| ۳۲ | دین کا وہ عمل جو اللہ کو سب سے زیادہ پسند ہے | ۶۶ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۳ | ایمان کی کمی اور زیادتی | ۶۷ |
| ۳۴ | زکوٰۃ اسلام کے ارکان میں داخل ہے | ۶۸ |
| ۳۵ | جنازے کے ساتھ جانا | ۶۹ |
| ۳۶ | عمل ضائع ہو جانے کا خطرہ | ۷۰ |
| ۳۷ | حضرت جبریلؑ کے حکیمانہ سوالات | ۷۱ |
| ۳۸ | باب ۳۸ | ۷۳ |
| ۳۹ | مشتبہ چیزوں سے بچنا | 〃 |
| ۴۰ | خمس ادا کرنا | ۷۴ |
| ۴۱ | نیت اصل چیز ہے | ۷۵ |
| ۴۲ | دین نصیحت کا نام ہے | ۷۶ |
| | **کتاب العلم** | ۷۸ |
| ۴۳ | علم کی فضیلت | 〃 |
| ۴۴ | جس سے کوئی مسئلہ پوچھا جائے اور وہ مشغول ہو | 〃 |
| ۴۵ | علمی باتیں بلند آواز سے کرنا | ۷۹ |
| ۴۶ | محدث کے قول کی تائید | 〃 |
| ۴۷ | مقتداء کا اپنے رفقاء سے علمی سوال | ۸۰ |
| ۴۸ | روایت حدیث کے طریقے | ۸۱ |
| ۴۹ | احادیث کا باہمی تبادلہ | ۸۳ |
| ۵۰ | مجلس میں بیٹھنا | ۸۴ |
| ۵۱ | حدیث محفوظ رکھنا | ۸۵ |
| ۵۲ | علم کو عمل پر فوقیت | ۸۶ |
| ۵۳ | وعظ ونصیحت کرنے میں لوگوں کی رعایت | ۸۷ |
| ۵۴ | تعلیم کے لیے دن مقرر کرنا | 〃 |
| ۵۵ | دین کی سمجھ | ۸۸ |
| ۵۶ | علمی باتیں دریافت کرنا | 〃 |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۵۷ | علم و حکمت میں رشک کرنا | ۸۹ |
| ۵۸ | حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خضر سے ملاقات | 〃 |
| ۵۹ | حضرت ابن عباسؓ کے لیے آپؐ کی دعا ئے برکت | ۹۱ |
| ۶۰ | بچے کی سماعت حدیث کا اعتبار | 〃 |
| ۶۱ | علم کی تلاش میں نکلنا | 〃 |
| ۶۲ | پڑھنے اور پڑھانے کی فضیلت | ۹۲ |
| ۶۳ | علم کا زوال اور جہل کی اشاعت | ۹۳ |
| ۶۴ | علم کی فضیلت | ۹۴ |
| ۶۵ | کسی سواری پر سوار ہو کر فتویٰ دینا | 〃 |
| ۶۶ | ہاتھ یا سر کے اشارے سے جواب دینا | ۹۵ |
| ۶۷ | ایمان اور علم کی باتیں یاد رکھنا | ۹۶ |
| ۶۸ | کسی مسئلے کے لیے سفر کرنا | ۹۷ |
| ۶۹ | حصول علم کے لیے نمبر مقرر کرنا | ۹۸ |
| ۷۰ | کسی ناگوار بات پر وعظ میں غصہ کرنا | 〃 |
| ۷۱ | امام و محدث کے سامنے دو زانو ہو کر بیٹھنا | ۱۰۰ |
| ۷۲ | سمجھانے کے لیے بات کو تین بار دہرانا | 〃 |
| ۷۳ | گھر والوں کو تعلیم دینا | ۱۰۱ |
| ۷۴ | امام کا عورتوں کو نصیحت کرنا | 〃 |
| ۷۵ | حدیث کی رغبت | ۱۰۲ |
| ۷۶ | علم کس طرح اٹھا لیا جائے گا | 〃 |
| ۷۷ | عورتوں کی تعلیم کے لیے کوئی دن مقرر کرنا | ۱۰۳ |
| ۷۸ | سمجھنے کے لیے کوئی بات دوبارہ دریافت کرنا | 〃 |
| ۷۹ | موجودہ لوگ غیر موجودہ لوگوں کو علم کی بات پہنچائیں | ۱۰۴ |
| ۸۰ | رسولؐ اللہ پر جھوٹ باندھنے کا گناہ | ۱۰۵ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۸۱ | علم کا قلمبند کرنا | ۱۰۶ |
| ۸۲ | رات میں تعلیم اور وعظ کرنا | ۱۰۸ |
| ۸۳ | رات کے وقت علمی مذاکرہ | 〃 |
| ۸۴ | علم کو محفوظ رکھنا | ۱۰۹ |
| ۸۵ | علم میں تواضع اختیار کرنا | ۱۱۱ |
| ۸۶ | جب کسی عالم سے پوچھا جائے کہ لوگوں میں کون زیادہ عالم ہے | 〃 |
| ۸۷ | کسی بیٹھے شخص سے کھڑے ہو کر کچھ پوچھنا | ۱۱۳ |
| ۸۸ | رمی جمار کے وقت مسئلہ پوچھنا | 〃 |
| ۸۹ | اللہ کا ارشاد کہ تمہیں تھوڑا علم دیا گیا | ۱۱۴ |
| ۹۰ | بعض جائز باتوں کا چھوڑ دینا | ۱۱۶ |
| ۹۱ | ہر ایک کو اس کے علم کے مطابق تعلیم دینا | 〃 |
| ۹۲ | حصول علم میں شرمانا | ۱۱۷ |
| ۹۳ | اگر شرم آئے تو دوسرے کے ذریعے دریافت کر لے | ۱۱۸ |
| ۹۴ | مسجد میں علمی مذاکرہ اور فتویٰ دینا | 〃 |
| ۹۵ | سائل کو اس کے سوال سے زیادہ بات تبلا دینا | ۱۱۹ |
| | کتاب الوضوء | 〃 |
| ۹۶ | وضوء کا بیان | 〃 |
| ۹۷ | نماز بغیر وضوء کے قبول نہیں ہوتی | ۱۲۰ |
| ۹۸ | وضوء کی فضیلت | ۱۲۱ |
| ۹۹ | محض شک سے وضو نہیں ٹوٹتا | 〃 |
| ۱۰۰ | معمولی طور سے وضوء کرنا | 〃 |
| ۱۰۱ | اچھی طرح وضوء کرنا | ۱۲۲ |
| ۱۰۲ | چہرے کا صرف ایک چلو پانی | ۱۲۳ |
| ۱۰۳ | ہر حال میں بسم اللہ پڑھنا | 〃 |
| ۱۰۴ | پاخانے جانے کے وقت کیا دعا پڑھے | ۱۲۴ |
| ۱۰۵ | پاخانے کے قریب پانی رکھنا | 〃 |
| ۱۰۶ | پیشاب پاخانے کے وقت قبلہ رو نہ ہوں۔ | 〃 |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۰۷ | دو اینٹوں پر قضائے حاجت کرنا | ۱۲۵ |
| ۱۰۸ | عورتوں کا قضائے حاجت کے لئے باہر نکلنا | 〃 |
| ۱۰۹ | گھروں میں قضائے حاجت کرنا | ۱۲۶ |
| ۱۱۰ | پانی سے طہارت کرنا | 〃 |
| ۱۱۱ | کسی شخص کے ہمراہ طہارت کے لئے پانی لے جانا | ۱۲۷ |
| ۱۱۲ | استنجے کیلئے نیزہ بھی ساتھ لیجانا | 〃 |
| | داہنے ہاتھ سے طہارت کی ممانعت | |
| ۱۱۳ | پیشاب کے وقت عضو خاص داہنے ہاتھ سے نہ پکڑے | 〃 |
| ۱۱۴ | داہنے ہاتھ سے طہارت کی ممانعت | ۱۲۸ |
| ۱۱۵ | پتھر سے استنجا نہ کرے | 〃 |
| ۱۱۶ | گوبر سے استنجا نہ کرے | 〃 |
| ۱۱۷ | وضوء میں ہر عضو کو ایک بار دھونا | ۱۲۹ |
| ۱۱۸ | وضوء میں ہر عضو کو دو بار دھونا | 〃 |
| ۱۱۹ | وضوء میں ہر عضو کو تین بار دھونا | 〃 |
| ۱۲۰ | وضوء میں ناک صاف کرنا | ۱۳۰ |
| ۱۲۱ | طاق عدد سے استنجا کرنا | 〃 |
| ۱۲۲ | دونوں پاؤں دھونا اور موزوں پر مسح کرنا | ۱۳۱ |
| ۱۲۳ | وضوء میں کلی کرنا | 〃 |
| ۱۲۴ | ایڑیوں کا دھونا | ۱۳۲ |
| ۱۲۵ | جوتوں کے اندر پاؤں اور محض جوتوں پر مسح نہ کرنا | 〃 |
| ۱۲۶ | وضوء اور غسل کی ابتداء داہنی طرف سے کرنا | ۱۳۳ |
| ۱۲۷ | نماز کا وقت آنے پر پانی کی تلاش | 〃 |
| ۱۲۸ | جس پانی سے آدمی کے بال دھوئے جائیں وہ پاک ہے | ۱۳۴ |
| ۱۲۹ | کتا برتن سے پی لے تو کیا حکم ہے؟ | ۱۳۵ |
| ۱۳۰ | وضوء کس چیز سے ٹوٹتا ہے؟ | ۱۳۶ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۳۱ | اپنے ساتھی کو وضو کرانا | ۱۳۸ |
| ۱۳۲ | بے وضو ہونے کی حالت میں قرآن کی تلاوت | " |
| ۱۳۳ | بیہوشی کے شدید درجہ سے وضو ٹوٹنا | ۱۴۰ |
| ۱۳۴ | پورے سر کا مسح کرنا | ۱۴۱ |
| ۱۳۵ | ٹخنوں تک پاؤں دھونا | " |
| ۱۳۶ | دوسروں کے وضو کا بچا ہوا پانی استعمال کرنا | ۱۴۲ |
| ۱۳۷ | باب ۱۳۷ | ۱۴۳ |
| ۱۳۸ | ایک ہی چلو سے کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا | " |
| ۱۳۹ | سر کا مسح ایک بار کرنا | " |
| ۱۴۰ | خاوند بیوی کا ساتھ وضو کرنا | ۱۴۴ |
| ۱۴۱ | آپ کا ایک بے ہوش آدمی پر اپنے وضو کا بقیہ پانی چھڑکنا | " |
| ۱۴۲ | لگن وغیرہ سے وضو کرنا | " |
| ۱۴۳ | طشت سے پانی لے کر وضو کرنا | ۱۴۶ |
| ۱۴۴ | ایک مُد پانی سے وضو کرنا | ۱۴۷ |
| ۱۴۵ | موزوں پر مسح کرنا | " |
| ۱۴۶ | وضو کے بعد موزے پہننا | ۱۴۹ |
| ۱۴۷ | بکری کا گوشت اور ستو کھانے کے بعد وضو کرنا | " |
| ۱۴۸ | ستو کھا کر کلی کرلینا، وضو نہ کرنا | " |
| ۱۴۹ | دودھ پی کر کلی کرنا | ۱۵۰ |
| ۱۵۰ | سونے کے بعد وضو کرنا | " |
| ۱۵۱ | بغیر حدث کے وضو کرنا | ۱۵۱ |
| ۱۵۲ | پیشاب سے نہ بچنا گناہ کبیرہ ہے | " |
| ۱۵۳ | پیشاب کو دھونا | ۱۵۲ |
| ۱۵۴ | باب ۱۵۴ | " |
| ۱۵۵ | آپ کا اور صحابہ کا دیہاتی کو مسجد میں پیشاب کرنے کی مہلت دینا | ۱۵۳ |
| ۱۵۶ | مسجد میں پیشاب پر پانی بہا دینا | " |
| ۱۵۷ | بچوں کا پیشاب | ۱۵۴ |
| ۱۵۸ | کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر پیشاب کرنا | " |
| ۱۵۹ | اپنے کسی ساتھی کے قریب پیشاب کرنا | ۱۵۵ |
| ۱۶۰ | کسی کوڑی پر پیشاب کرنا | " |
| ۱۶۱ | حیض کا خون دھونا | ۱۵۶ |
| ۱۶۲ | منی کا دھونا | ۱۵۷ |
| ۱۶۳ | منی یا کسی نجاست کا اثر زائل نہ ہو تو کیا حکم ہے؟ | " |
| ۱۶۴ | چوپاؤں کا پیشاب | ۱۵۸ |
| ۱۶۵ | گھی اور پانی میں نجاست گر جانے کا حکم | ۱۵۹ |
| ۱۶۶ | ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب کرنا | ۱۶۰ |
| ۱۶۷ | نمازی کی پشت پر نجاست ڈال دی جائے تو کیا حکم ہے؟ | " |
| ۱۶۸ | کپڑے میں تھوک اور رینٹ وغیرہ لگ جائے تو کیا حکم ہے؟ | ۱۶۲ |
| ۱۶۹ | نبیذ اور نشہ والی چیزوں سے وضو جائز نہیں | " |
| ۱۷۰ | عورت کا اپنے باپ کے چہرے سے خون صاف کرنا | " |
| ۱۷۱ | مسواک کا بیان | ۱۶۳ |
| ۱۷۲ | بڑے آدمی کو مسواک دینا | " |
| ۱۷۳ | رات کو باوضو سونے کی فضیلت | ۱۶۴ |
|  | **دوسرا پارہ** |  |
|  | **کتاب الغسل** | ۱۶۵ |
| ۱۷۴ | غسل سے پہلے وضو | " |
| ۱۷۵ | مرد کا اپنی بیوی کے ساتھ غسل | ۱۶۶ |
| ۱۷۶ | صاع یا اس طرح کی کسی چیز سے غسل | " |
| ۱۷۷ | جو شخص اپنے سر پر تین مرتبہ پانی بہائے | ۱۶۷ |
| ۱۷۸ | صرف ایک مرتبہ بدن پر پانی ڈال کر اگر غسل کیا جائے | ۱۶۸ |
| ۱۷۹ | جس نے حلاب سے یا خوشبو لگا کر غسل کیا | ۱۶۸ |
| ۱۸۰ | غسل جنابت میں کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا | ۱۶۹ |
| ۱۸۱ | ہاتھ پر مٹی ملنا تاکہ خوب صاف ہو جائے | " |
| ۱۸۲ | کیا جنبی ہاتھوں کو دھونے سے قبل برتن میں ڈال سکتا ہے؟ | " |
| ۱۸۳ | جس نے غسل میں اپنے داہنے ہاتھ سے بائیں پر پانی گرایا | [illegible] |
| ۱۸۴ | غسل اور وضو کے درمیان فصل کرنا | ۱۷۱ |
| ۱۸۵ | جس نے جماع کیا اور پھر دوبارہ کیا | " |
| ۱۸۶ | مذی کا دھونا اور اس کی وجہ سے وضو کرنا | ۱۷۲ |
| ۱۸۷ | جس نے خوشبو لگائی پھر غسل کیا |  |
| ۱۸۸ | بالوں کا خلال کرنا | ۱۷۲ |
| ۱۸۹ | جس نے جنابت کی حالت میں وضو کیا | " |
| ۱۹۰ | جب مسجد میں اپنے جنبی ہونے کو یاد کرے تو فوراً باہر آجائے |  |
| ۱۹۱ | غسل جنابت کے بعد ہاتھوں سے پانی جھاڑنا | ۱۷۴ |
| ۱۹۲ | جس نے اپنے سر کے داہنے حصے سے غسل شروع کیا | " |
| ۱۹۳ | جس نے خلوت میں تنہا ننگے ہو کر غسل کیا | " |
| ۱۹۴ | لوگوں میں نہاتے وقت پردہ کرنا | ۱۷۵ |
| ۱۹۵ | جب عورتوں کو احتلام ہو | ۱۷۶ |
| ۱۹۶ | جنبی کا پسینہ اور مسلمان نجس نہیں ہوتا | " |
| ۱۹۷ | جنبی باہر نکل سکتا ہے | ۱۷۷ |
| ۱۹۸ | غسل سے پہلے جنبی کا گھر میں ٹھہرنا | " |
| ۱۹۹ | جنبی کا سونا | " |
| ۲۰۰ | جنبی وضو کر کے پھر سوئے | ۱۷۸ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۰۱ | جب دونوں ختان ایک دوسرے سے مل جائیں | ۱۷۸ |
| ۲۰۲ | اس چیز کا دھونا جو عورت کی شرمگاہ سے لگ جائے | ۱۷۹ |
| | **کتاب الحیض** | ۱۸۰ |
| ۲۰۳ | حیض کی ابتدا کس طرح ہوئی | ،، |
| ۲۰۴ | حائضہ عورت کا شوہر کے سر کو دھونا | ۱۸۱ |
| ۲۰۵ | مرد کا اپنی بیوی کی گود میں قرآن پڑھنا | ،، |
| ۲۰۶ | جس نے نفاس کا نام حیض رکھا | ،، |
| ۲۰۷ | حائضہ کے ساتھ مباشرت | ۱۸۲ |
| ۲۰۸ | حائضہ روزے چھوڑ دے گی | ۱۸۳ |
| ۲۰۹ | حائضہ بیت اللہ کے طواف کے علاوہ حج کے باقی مناسک پورے کرے | ،، |
| ۲۱۰ | استحاضہ | ۱۸۵ |
| ۲۱۱ | حیض کا خون دھونا | ،، |
| ۲۱۲ | استحاضہ کی حالت میں اعتکاف | ،، |
| ۲۱۳ | کیا عورت اس کپڑے سے نماز پڑھ سکتی ہے جس میں حیض آیا ہو؟ | ۱۸۶ |
| ۲۱۴ | حیض کے غسل میں خوشبو کا استعمال کرنا | ،، |
| ۲۱۵ | حیض سے پاک ہونے کے بعد بدن کو ملنا | ۱۸۷ |
| ۲۱۶ | حیض کا غسل | ،، |
| ۲۱۷ | حیض کے غسل کے بعد کنگھا کرنا | ،، |
| ۲۱۸ | حیض کے غسل کے وقت بالوں کو کھولنا | ۱۸۸ |
| ۲۱۹ | اللہ عزّ وجلّ کا ارشاد | ،، |
| ۲۲۰ | حائضہ اور حج وعمرہ کا احرام | ۱۸۹ |
| ۲۲۱ | حیض آنا اور اس کا ختم ہونا | ،، |
| ۲۲۲ | حائضہ نماز قضاء نہیں کرے گی۔ | ۱۹۰ |
| ۲۲۳ | حائضہ کے ساتھ سونا | ،، |
| ۲۲۴ | جس نے حیض کیلئے طہر میں پہنے جانے والے کپڑے کے علاوہ کپڑا بنایا | ۱۹۱ |
| ۲۲۵ | حائضہ کی عیدین میں مسلمانوں کے ساتھ دعاء | ۱۹۱ |
| ۲۲۶ | جب کسی عورت کو ایک مہینہ میں تین حیض آئیں | ۱۹۲ |
| ۲۲۷ | زرد اور مٹیالا رنگ | ۱۹۳ |
| ۲۲۸ | استحاضہ کی رگ | ،، |
| ۲۲۹ | طواف زیارت کے بعد حائضہ ہونا | ،، |
| ۲۳۰ | جب مستحاضہ کو خون آنا بند ہو جائے | ۱۹۴ |
| ۲۳۱ | زچہ پر نماز جنازہ اور اس کا طریقہ | ،، |
| ۲۳۲ | باب ۲۳۲ | ۱۹۵ |
| | **کتاب التیمم** | ،، |
| ۲۳۳ | باب ۲۳۳ | ،، |
| ۲۳۴ | جب نہ پانی ملے نہ مٹی | ۱۹۶ |
| ۲۳۵ | اقامت کی حالت میں تیمم | ۱۹۷ |
| ۲۳۶ | تیمم کے لیے ہاتھ مارنے کے بعد ہاتھوں کو پھونک لینا | ،، |
| ۲۳۷ | چہرے اور ہاتھوں کا تیمم | ۱۹۸ |
| ۲۳۸ | پاک مٹی مسلمان کا وضو ہے | ۱۹۹ |
| ۲۳۹ | جب جنبی کو مرض یا جان کا خوف ہو | ۲۰۲ |
| ۲۴۰ | تیمم میں ایک دفعہ مٹی پر ہاتھ مارا جائے | ۲۰۳ |
| ۲۴۱ | باب ۲۴۱ | ۲۰۴ |
| | **کتاب الصلوٰۃ** | ۲۰۵ |
| ۲۴۲ | شب معراج میں نماز کس طرح فرض ہوئی تھی | ،، |
| ۲۴۳ | نماز پڑھنا کپڑے پہن کر ضروری ہے | ۲۰۸ |
| ۲۴۴ | نماز میں کندھے پر تہبند باندھنا | ۲۰۹ |
| ۲۴۵ | صرف ایک کپڑے کو بدن پر لپیٹ کر نماز پڑھنا | ،، |
| ۲۴۶ | ایک کپڑے میں نماز پڑھنا | ۲۱۱ |
| ۲۴۷ | جب کپڑا تنگ ہو | ۲۱۱ |
| ۲۴۸ | شامی جبہ پہن کر نماز پڑھنا | ۲۱۲ |
| ۲۴۹ | نماز اور اس کے علاوہ اوقات میں ننگے ہونا | ۲۱۳ |
| ۲۵۰ | قمیص، پاجامہ، جانگیا اور قباء پہن کر نماز پڑھنا | ،، |
| ۲۵۱ | شرمگاہ جو چھپائی جائے گی | ۲۱۴ |
| ۲۵۲ | بغیر چادر اوڑھے نماز پڑھنا | ۲۱۵ |
| ۲۵۳ | ران سے متعلق روایتیں | ،، |
| ۲۵۴ | عورت کو نماز پڑھنے کے لیے کتنے کپڑے ضروری ہیں | ۲۱۸ |
| ۲۵۵ | اگر کوئی شخص منقش کپڑا پہن کر نماز پڑھے | ،، |
| ۲۵۶ | ایسے کپڑوں میں نماز جن پر صلیب یا تصویر ہو | ۲۱۹ |
| ۲۵۷ | ریشم کی قبا میں نماز پڑھنا | ،، |
| ۲۵۸ | سرخ کپڑے میں نماز پڑھنا۔ | ۲۲۰ |
| ۲۵۹ | چھتوں، منبر اور لکڑی پر نماز پڑھنا | ،، |
| ۲۶۰ | جب نماز پڑھنے والے کا کپڑا سجدہ کرتے وقت اس کی بیوی سے چھو جائے | ۲۲۲ |
| ۲۶۱ | چٹائی پر نماز پڑھنا | ،، |
| ۲۶۲ | کھجور کی چٹائی پر نماز پڑھنا | ،، |
| ۲۶۳ | بستر پر نماز پڑھنا | ۲۲۳ |
| ۲۶۴ | گرمی کی شدت میں کپڑے پر سجدہ کرنا | ،، |
| ۲۶۵ | نعل پہن کر نماز پڑھنا | ۲۲۴ |
| ۲۶۶ | خفین پہن کر نماز پڑھنا | ،، |
| ۲۶۷ | جب سجدہ پوری طرح نہ کرے | ۲۲۵ |
| ۲۶۸ | سجدوں میں اپنی بغلوں کو کھلی رکھے | ،، |
| ۲۶۹ | قبلہ کے استقبال کی فضیلت | ،، |
| ۲۷۰ | مدینہ، شام اور مشرق میں رہنے والوں کا قبلہ | ۲۲۶ |
| ۲۷۱ | اللہ عزّ وجلّ کا قول | ۲۲۷ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۷۲ | نماز میں قبلہ کی طرف رُخ کرنا | ۲۲۸ |
| ۲۷۳ | قبلہ کے متعلق جو احادیث مروی ہیں | ۲۲۹ |
| ۲۷۴ | مسجد کے تھوک کو ہاتھ سے صاف کرنا | ۲۳۰ |
| ۲۷۵ | مسجد سے کنکری کے ذریعہ بلغم صاف کرنا | ۲۳۱ |
| ۲۷۶ | نماز میں داہنی طرف نہ تھوکنا چاہیے | ۲۳۲ |
| ۲۷۷ | بائیں طرف یا بائیں قدم کے نیچے تھوکنا چاہیے | ״ |
| ۲۷۸ | مسجد میں تھوکنے کا کفارہ | ۲۳۳ |
| ۲۷۹ | مسجد میں بلغم کو مٹی کے اندر چھپا دینا | ״ |
| ۲۸۰ | جب تھوکنے پر مجبور ہو جائے تو کپڑے کے کنارے سے کام لے | ״ |
| ۲۸۱ | امام کی لوگوں کو نصیحت | ۲۳۴ |
| ۲۸۲ | کیا یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ مسجد بنی فلاں کی ہے ؟ | ״ |
| ۲۸۳ | مسجد میں کسی چیز کی تقسیم | ״ |
| ۲۸۴ | مسجد میں کھانا | ۲۳۶ |
| ۲۸۵ | مسجد میں مقدمات کے فیصلے | ״ |
| ۲۸۶ | کسی کے گھر نماز پڑھنا | ״ |
| ۲۸۷ | گھروں کی مسجدیں | ۲۳۷ |
| ۲۸۸ | مسجد میں داخل ہونے اور دوسرے کاموں میں داہنی طرف سے ابتدا کرنا | ۲۳۸ |
| ۲۸۹ | کیا دورِ جاہلیت میں مشرکوں کی قبروں کو کھود کر ان پر مساجد کی تعمیر کی جا سکتی ہے | ۲۳۹ |
| ۲۹۰ | بکریوں کے باڑوں میں نماز پڑھنا | ۲۴۰ |
| ۲۹۱ | اونٹوں کے رہنے کی جگہ میں نماز پڑھنا | ۲۴۱ |
| ۲۹۲ | اگر نمازی کے سامنے آگ ہو ؟ | ״ |
| ۲۹۳ | مقبروں میں نماز پڑھنے کی کراہت | ״ |
| ۲۹۴ | عذاب کے مقامات میں نماز | ״ |
| ۲۹۵ | کلیسا میں نماز | ۲۴۲ |
| ۲۹۶ | باب ۲۹۶ | ۲۴۳ |
| ۲۹۷ | روئے زمین کے ہر حصہ پر نماز [ پڑھنے اور پاکی حاصل کرنے کی اجازت ] | ۲۴۳ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۹۸ | عورت کا مسجد میں سونا | ״ |
| ۲۹۹ | مسجد میں مردوں کا سونا | ۲۴۴ |
| ۳۰۰ | سفر سے واپسی پر نماز | ۲۴۵ |
| ۳۰۱ | جب کوئی مسجد میں داخل ہو | ۲۴۶ |
| ۳۰۲ | مسجد میں ریاح خارج کرنا | ״ |
| ۳۰۳ | مسجد کی عمارت | ״ |
| ۳۰۴ | تعمیر مسجد میں ایک دوسرے کی مدد کرنا | ۲۴۸ |
| ۳۰۵ | بڑھئی اور کاریگر سے تعاون | ۲۴۹ |
| ۳۰۶ | جس نے مسجد بنوائی | ״ |
| ۳۰۷ | جب مسجد سے گزرے | ״ |
| ۳۰۸ | مسجد سے گزرنا | ۲۵۰ |
| ۳۰۹ | مسجد میں اشعار پڑھنا | ״ |
| ۳۱۰ | حراب والے مسجد میں | ״ |
| ۳۱۱ | مسجد کے ممبر پر خرید و فروخت کا ذکر | ۲۵۱ |
| ۳۱۲ | قرض کا تقاضا | ۲۵۲ |
| ۳۱۳ | مسجد میں جھاڑو دینا | ״ |
| ۳۱۴ | مسجد میں تجارت | ״ |
| ۳۱۵ | مسجد کے لیے خادم | ۲۵۳ |
| ۳۱۶ | قیدی یا قرضدار مسجد میں | ״ |
| ۳۱۷ | جب کوئی شخص اسلام لائے | ۲۵۴ |
| ۳۱۸ | مسجد میں مریضوں کے لیے خیمہ | ״ |
| ۳۱۹ | کسی ضرورت کی وجہ سے مسجد میں اونٹ لے جانا | ۲۵۵ |
| ۳۲۰ | باب ۳۲۰ | ۲۵۶ |
| ۳۲۱ | مسجد میں کھڑکی اور راستہ | ״ |
| ۳۲۲ | کعبہ اور مساجد میں دروازے | ۲۵۷ |
| ۳۲۳ | مشرک کا مسجد میں داخل ہونا | ۲۵۸ |
| ۳۲۴ | مسجد میں آواز اونچی کرنا | ״ |
| ۳۲۵ | مسجد میں حلقہ بنا کر بیٹھنا | ۲۵۹ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۲۶ | مسجد میں چت لیٹنا | ۲۶۰ |
| ۳۲۷ | عام گزرگاہ پر مسجد بنانا | ״ |
| ۳۲۸ | بازار کی مسجد میں نماز پڑھنا | ۲۶۱ |
| ۳۲۹ | مسجد وغیرہ میں ایک ہاتھ کی انگلیاں دوسرے ہاتھ کی انگلیوں میں داخل کرنا | ۲۶۲ |
| ۳۳۰ | مدینہ کے راستہ میں مساجد | ۲۶۳ |
| ۳۳۱ | امام کا سترہ مقتدیوں کا سترہ ہے | ۲۶۶ |
| ۳۳۲ | مصلی اور سترہ میں کتنا فاصلہ ہونا چاہیے | ۲۶۷ |
| ۳۳۳ | چھوٹے نیزہ کی طرف رُخ کر کے نماز پڑھنا | ۲۶۸ |
| ۳۳۴ | عنزہ کی طرف رُخ کر کے نماز پڑھنا | ״ |
| ۳۳۵ | مکہ اور علاوہ ازیں مقامات میں سترہ | ۲۶۹ |
| ۳۳۶ | ستون کے سامنے ہو کر نماز پڑھنا | ״ |
| ۳۳۷ | نماز دو ستونوں کے درمیان | ۲۷۰ |
| ۳۳۸ | باب ۳۳۸ | ״ |
| ۳۳۹ | سواری، اونٹ، درخت اور کجاوہ کو سامنے کر کے نماز پڑھنا | ۲۷۱ |
| ۳۴۰ | چارپائی کی طرف رُخ کر کے نماز پڑھنا | ״ |
| ۳۴۱ | نمازی اپنے سامنے گزرنے والے کو روک دے | ۲۷۲ |
| ۳۴۲ | نمازی کے سامنے گزرنے پر گناہ | ۲۷۳ |
| ۳۴۳ | نماز پڑھتے میں ایک نمازی کا دوسرے کی طرف رُخ کرنا | ״ |
| ۳۴۴ | سوئے ہوئے شخص کے سامنے ہوتے ہوئے نماز پڑھنا | ۲۷۴ |
| ۳۴۵ | نفل نماز عورت کے سامنے ہوتے ہوئے پڑھنا | ״ |
| ۳۴۶ | جس نے یہ کہا کہ نماز کو کوئی چیز نہیں توڑتی | ״ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۴۷ | نماز میں اگر کوئی اپنی گردن پر کسی بچی کو اٹھالے | ۲۷۵ |
| ۳۴۸ | حائضہ عورت کے بستر کی طرف رُخ کر کے نماز پڑھنا | ״ |
| ۳۴۹ | کیا سجدہ کی گنجائش کے لئے مرد اپنی بیوی کو چھو سکتا ہے | ۲۷۶ |
| ۳۵۰ | عورت جو نماز پڑھنے والے سے گندگی کو ہٹا دے | ״ |
| | **تیسرا پارہ** | ۲۷۸ |
| | **کتاب مواقیت الصلوٰۃ** | ״ |
| ۳۵۱ | نماز کے اوقات | ״ |
| ۳۵۲ | اللہ سے ڈرو اور نماز قائم کرو | ۲۷۹ |
| ۳۵۳ | نماز قائم کرنے پر بیعت | ۲۸۰ |
| ۳۵۴ | نماز کفارہ ہے | ״ |
| ۳۵۵ | نماز وقت پر پڑھنے کی فضیلت | ۲۸۱ |
| ۳۵۶ | پانچوں وقت کی نمازیں گناہوں کا کفارہ بنتی ہیں | ۲۸۱ |
| ۳۵۷ | بے وقت نماز پڑھنا نماز کو ضائع کرنا ہے | ۲۸۲ |
| ۳۵۸ | نمازی اپنے رب سے سرگوشی کرتا ہے | ״ |
| ۳۵۹ | سفر میں ظہر کو ٹھنڈے وقت پڑھنا | ۲۸۳ |
| ۳۶۰ | گرمی کی شدت میں ظہر کو ٹھنڈے وقت میں پڑھنا | ۲۸۴ |
| ۳۶۱ | زوال کے فوراً بعد ظہر کا وقت ہے | ۲۸۵ |
| ۳۶۲ | ظہر کی نماز عصر کے وقت | ۲۸۶ |
| ۳۶۳ | عصر کا وقت | ۲۸۶ |
| ۳۶۴ | عصر کے چھوٹ جانے پر گناہ | ۲۸۹ |
| ۳۶۵ | نماز عصر قصداً چھوڑنے پر گناہ | ״ |
| ۳۶۶ | نماز عصر کی فضیلت | ״ |
| ۳۶۷ | جو عصر کی ایک رکعت غروب سے پہلے پہلے پڑھ سکا؟ | ۲۹۰ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۶۸ | مغرب کا وقت | ۲۹۱ |
| ۳۶۹ | مغرب کو عشاء کہنا ناپسندیدہ ہے | ۲۹۲ |
| ۳۷۰ | عشاء اور عتمہ کا ذکر | ۲۹۳ |
| ۳۷۱ | عشاء کا وقت جب لوگ جلدی جمع ہو جائیں یا تاخیر کریں | ۲۹۴ |
| ۳۷۲ | عشاء کی فضیلت | ۲۹۵ |
| ۳۷۳ | عشاء سے پہلے سونا مکروہ ہے | ۲۹۶ |
| ۳۷۴ | اگر نیند کا غلبہ ہو جائے تو عشاء سے پہلے بھی سویا جا سکتا ہے؟ | ۲۹۶ |
| ۳۷۵ | عشاء کا وقت آدھی رات تک | ۲۹۷ |
| ۳۷۶ | نمازِ فجر کی فضیلت | ۲۹۸ |
| ۳۷۷ | فجر کا وقت | ۲۹۹ |
| ۳۷۸ | فجر کی ایک رکعت پانے والا | ۳۰۰ |
| ۳۷۹ | نماز میں ایک رکعت کا پانے والا | ۳۰۱ |
| ۳۸۰ | فجر کے بعد سورج بلند ہونے تک نماز نہ پڑھی جائے | ״ |
| ۳۸۱ | سورج ڈوبنے سے پہلے نماز نہ پڑھنی چاہیے | ۳۰۲ |
| ۳۸۲ | جن کے نزدیک صرف فجر اور عصر کے بعد نماز مکروہ ہے | ۳۰۳ |
| ۳۸۳ | عصر کے بعد قضا وغیرہ پڑھنا | ۳۰۴ |
| ۳۸۴ | بارش کے دنوں میں نماز جلدی پڑھ لینی چاہیے | ۳۰۵ |
| ۳۸۵ | وقت نکل جانے کے بعد اذان | ۳۰۶ |
| ۳۸۶ | وقت نکل جانے کے بعد باجماعت نماز پڑھنا | ״ |
| ۳۸۷ | اگر کسی کو نماز پڑھنا یاد نہ رہے تو جب بھی یاد آئے پڑھ لے | ۳۰۷ |
| ۳۸۸ | متعدد نمازوں کی قضا میں ترتیب قائم رکھے | ״ |
| ۳۸۹ | عشاء کے بعد باتیں کرنا پسندیدہ نہیں | ۳۰۸ |
| ۳۹۰ | عشاء کے بعد دین کی باتیں کرنا | ״ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۹۱ | گھر والوں اور مہمانوں کے ساتھ رات میں گفتگو کرنا | ۳۱۰ |
| | **کتاب الاذان** | ۳۱۱ |
| ۳۹۲ | اذان کی ابتداء | ״ |
| ۳۹۳ | اذان کے کلمات دو مرتبہ کہے جائیں | ۳۱۳ |
| ۳۹۴ | قد قامت الصلوٰۃ کے سوا اقامت کے الفاظ ایک مرتبہ کہے جائیں | ۳۱۴ |
| ۳۹۵ | اذان دینے کی فضیلت | ״ |
| ۳۹۶ | اذان بلند آواز سے | ۳۱۵ |
| ۳۹۷ | اذان حملہ اور خونریزی کے ارادہ کے ترک کا باعث ہے | ״ |
| ۳۹۸ | اذان کا جواب کس طرح دیا جائے | ۳۱۶ |
| ۳۹۹ | اذان کی دعاء | ״ |
| ۴۰۰ | اذان کے لئے قرعہ اندازی | ۳۱۷ |
| ۴۰۱ | اذان کے دوران گفتگو | ״ |
| ۴۰۲ | اندھے کی اذان جب اسے کوئی وقت بتانے والا ہو | ۳۱۸ |
| ۴۰۳ | طلوع فجر کے بعد اذان | ״ |
| ۴۰۴ | صبح صادق سے پہلے اذان | ۳۱۹ |
| ۴۰۵ | اذان اور اقامت کے درمیان کتنا فصل ہونا چاہیے | ۳۲۰ |
| ۴۰۶ | جو اقامت کا انتظار کرے | ۳۲۱ |
| ۴۰۷ | ہر دو اذانوں کے درمیان ایک نماز کا فصل ہے | ״ |
| ۴۰۸ | یہ کہنا کہ سفر میں ایک ہی موذن اذان دے | ״ |
| ۴۰۹ | مسافروں کیلئے اذان و اقامت | ״ |
| ۴۱۰ | کیا موذن اپنے چہرے کو ادھر اُدھر کر سکتا ہے | ۳۲۳ |
| ۴۱۱ | کسی کا یہ کہنا کہ نماز نے ہمیں چھوڑ دیا | ۳۲۴ |
| ۴۱۲ | جو حصہ نماز کا پا سکو اسے پڑھ لو | ״ |
| ۴۱۳ | اقامت کے وقت جب لوگ امام کو دیکھیں | ۳۲۵ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۴۱۴ | نماز کیلئے جلدی سے نہ کھڑا ہونا چاہیئے | ۳۲۵ |
| ۴۱۵ | کیا مسجد سے کسی ضرورت کے لئے نکل سکتا ہے | ″ |
| ۴۱۶ | جب امام کہے کہ اپنی جگہ ٹھہرے رہو | ″ |
| ۴۱۷ | کسی کا یہ کہنا کہ ہم نے نماز نہیں پڑھی | ۳۲۶ |
| ۴۱۸ | اقامت کہی جا چکی ہو | ″ |
| ۴۱۹ | اقامت کے بعد گفتگو | ″ |
| ۴۲۰ | نماز باجماعت کا وجوب | ۳۲۷ |
| ۴۲۱ | نماز باجماعت کی فضیلت | ″ |
| ۴۲۲ | فجر کی نماز باجماعت پڑھنے کی فضیلت | ۳۲۸ |
| ۴۲۳ | ظہر کی نماز اول وقت پڑھنے کی فضیلت | ۳۲۹ |
| ۴۲۴ | ہر قدم پر ثواب | ۳۳۰ |
| ۴۲۵ | عشا کی نماز باجماعت کی فضیلت | ۳۳۱ |
| ۴۲۶ | دو یا اس سے زیادہ آدمی ہوں تو جماعت بن جاتی ہے | ″ |
| ۴۲۷ | جو شخص مسجد میں نماز کے انتظار میں بیٹھے | ۳۳۲ |
| ۴۲۸ | مسجد میں بار بار آنے کی فضیلت | ۳۳۳ |
| ۴۲۹ | اقامت کے بعد فرض نماز کے سوا اور کوئی نماز نہ پڑھی جائے | ″ |
| ۴۳۰ | مریض کب تک جماعت میں حاضر ہوتا رہے گا | ۳۳۴ |
| ۴۳۱ | بارش اور عذر کی وجہ سے قیام گاہ میں نماز | ۳۳۵ |
| ۴۳۲ | کیا جو لوگ آگئے ہیں انھیں کے ساتھ امام نماز پڑھ لے گا؟ | ۳۳۶ |
| ۴۳۳ | ادھر کھانا حاضر ہے اور اقامت صلوٰۃ بھی ہو رہی ہے | ۳۳۷ |
| ۴۳۴ | جب امام کو نماز کے لیے بلایا جائے | ۳۳۸ |
| ۴۳۵ | آدمی جو اپنے گھر کی ضروریات میں مصروف ہو | ″ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۴۳۶ | جو شخص نماز پڑھائے | ۳۳۹ |
| ۴۳۷ | اہل علم و فضل امامت کے زیادہ مستحق ہیں | ″ |
| ۴۳۸ | جو کسی عذر کی وجہ سے امام کے پہلو میں کھڑا ہو | ۳۴۱ |
| ۴۳۹ | جو لوگوں کو نماز پڑھا رہا تھا | ۳۴۲ |
| ۴۴۰ | اگر جماعت کے سب لوگ قرأت میں برابر ہوں | ۳۴۴ |
| ۴۴۱ | جب امام کسی قوم کے یہاں گیا | ″ |
| ۴۴۲ | امام اقتدا کے لئے ہے | ۳۴۵ |
| ۴۴۳ | مقتدی کب سجدہ کریں؟ | ۳۴۸ |
| ۴۴۴ | امام سے پہلے سر اٹھانے والے کا گناہ | ۳۴۹ |
| ۴۴۵ | غلام اور آزاد کردہ غلام کی امامت | ″ |
| ۴۴۶ | جب امام نماز پوری طرح نہ پڑھے | ۳۵۰ |
| ۴۴۷ | دین کے معاملہ میں آزادی پسند اور بدعتی کی امامت | ″ |
| ۴۴۸ | جب نماز پڑھنے والے صرف دو ہوں | ۳۵۱ |
| ۴۴۹ | اگر کوئی امام کے بائیں طرف کھڑا ہو؟ | ۳۵۲ |
| ۴۵۰ | امام نے امامت کی نیت نہیں کی تھی | ″ |
| ۴۵۱ | جب امام نے نماز طویل کر دی | ″ |
| ۴۵۲ | امام قیام کم کرے | ۳۵۳ |
| ۴۵۳ | اگر تنہا نماز پڑھے | ۳۵۴ |
| ۴۵۴ | جس نے امام سے نماز طویل ہونے کی شکایت کی | ″ |
| ۴۵۵ | نماز مختصر لیکن مکمل | ۳۵۵ |
| ۴۵۶ | جس نے بچے کے رونے کی آواز پر نماز میں تخفیف کر دی | ۳۵۶ |
| ۴۵۷ | خود نماز پڑھ چکا اور پھر دوسروں کو نماز پڑھائی | ۳۵۷ |
| ۴۵۸ | جو مقتدیوں کو امام کی تکبیر سنائے | ″ |
| ۴۵۹ | وہ شخص جو امام کی اقتدا کرے | ۳۵۸ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۴۶۰ | کیا اگر امام کو شک ہو جائے تو مقتدیوں کی بات پر عمل کرے! | ۳۵۸ |
| ۴۶۱ | جب امام نماز میں رو دے | ۳۵۹ |
| ۴۶۲ | اقامت کے وقت اور اس کے بعد صفوں کو درست کرنا | ۳۶۰ |
| ۴۶۳ | صفیں درست کرتے وقت امام کا لوگوں کی طرف متوجہ ہونا | ″ |
| ۴۶۴ | صفِ اول | ۳۶۱ |
| ۴۶۵ | نماز میں کمال کے لئے صفیں درست رکھنا ضروری ہے | ″ |
| ۴۶۶ | صفیں پوری نہ کرنے والوں پر گناہ | ۳۶۲ |
| ۴۶۷ | صف میں شانے سے شانہ اور قدم سے قدم ملا دینا | ″ |
| ۴۶۸ | اگر کوئی شخص امام کے بائیں طرف کھڑا ہو گیا | ″ |
| ۴۶۹ | تنہا عورت سے صف بن جاتی ہے | ۳۶۳ |
| ۴۷۰ | مسجد اور امام کے دائیں طرف | ″ |
| ۴۷۱ | جب امام اور مقتدیوں کے درمیان کوئی دیوار حائل ہو | ″ |
| ۴۷۲ | رات کی نماز | ۳۶۴ |
| ۴۷۳ | تکبیر تحریمہ کا وجوب اور نماز کا افتتاح | ۳۶۵ |
| ۴۷۴ | رفع یدین اور تکبیر تحریمہ | ۳۶۶ |
| ۴۷۵ | رفع یدین تکبیر کے وقت | ″ |
| ۴۷۶ | ہاتھ کہاں تک اٹھائے | ۳۶۷ |
| ۴۷۷ | قعدۂ اولیٰ سے اٹھنے کے بعد رفع یدین | ۳۶۸ |
| ۴۷۸ | نماز میں دایاں ہاتھ بائیں پر رکھنا | ″ |
| ۴۷۹ | نماز میں خشوع | ″ |
| ۴۸۰ | تکبیر تحریمہ کے بعد کیا پڑھا جائے | ۳۶۹ |
| ۴۸۱ | باب ۴۸۱ | ″ |
| ۴۸۲ | نماز میں امام کو دیکھنا | ۳۷۰ |
| ۴۸۳ | نماز میں آسمان کی طرف نظر اٹھانا | ۳۷۲ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۴۸۴ | نماز میں ادھر اُدھر دیکھنا | ۳۷۲ |
| ۴۸۵ | اگر کوئی واقعہ پیش آجائے | 〃 |
| ۴۸۶ | امام اور مقتدی کے لیے قرأت کا وجوب | ۳۷۳ |
| ۴۸۷ | ظہر میں قرادت | ۳۷۵ |
| ۴۸۸ | ظہر میں قرآن مجید پڑھنا | ۳۷۶ |
| ۴۸۹ | مغرب میں قرآن پڑھنا | 〃 |
| ۴۹۰ | مغرب میں بلند آواز سے قرآن پڑھنا | ۳۷۷ |
| ۴۹۱ | عشاء میں بلند آواز سے قرآن پڑھنا | 〃 |
| ۴۹۲ | عشاء میں سجدہ کی سورت پڑھنا | 〃 |
| ۴۹۳ | عشاء میں قرآن پڑھنا | ۳۷۸ |
| ۴۹۴ | پہلی دو رکعتیں طویل اور آخری دُوم مختصر کرنی چاہئیں | 〃 |
| ۴۹۵ | فجر میں قرآن مجید پڑھنا | 〃 |
| ۴۹۶ | فجر کی نماز میں بلند آواز سے قرآن پڑھنا | ۳۷۹ |
| ۴۹۷ | ایک رکعت میں دو سورتیں ایک ساتھ پڑھنا | ۳۸۰ |
| ۴۹۸ | آخری دُو رکعتوں میں سورہ فاتحہ پڑھنی چاہیئے | ۳۸۲ |
| ۴۹۹ | جس نے ظہر اور عصر میں آہستہ قرآن پڑھا | ۳۸۲ |
| ۵۰۰ | امام اگر آیت سنا دے | ۳۸۳ |
| ۵۰۱ | پہلی رکعت طویل ہونی چاہیئے | 〃 |
| ۵۰۲ | امام کا آمین بلند آواز سے کہنا | 〃 |
| ۵۰۳ | آمین کہنے کی فضیلت | ۳۸۴ |
| ۵۰۴ | مقتدی کا آمین بلند آواز سے کہنا | 〃 |
| ۵۰۵ | جب صف تک پہنچنے سے پہلے ہی کسی نے رکوع کر لیا | 〃 |
| ۵۰۶ | رکوع میں تکبیر پوری کرنا | ۳۸۵ |
| ۵۰۷ | سجدہ میں تکبیر پوری کرنا | 〃 |
| ۵۰۸ | سجدہ سے اٹھتے پر تکبیر | ۳۸۶ |
| ۵۰۹ | رکوع میں ہتھیلیوں کا گھٹنوں پر رکھنا | ۳۸۷ |
| ۵۱۰ | جب کوئی رکوع پوری طرح نہ کرے | 〃 |
| ۵۱۱ | رکوع میں پیٹھ کو برابر کرنا | ۳۸۸ |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|
| ۵۱۲ | رکوع پوری طرح کرنے کی اور اس میں اعتدال وطمانیت کی حد | ۳۸۸ |
| ۵۱۳ | اس شخص کو نماز دوبارہ پڑھنے کا حکم جس نے رکوع پوری طرح نہیں کیا | 〃 |
| ۵۱۴ | رکوع کی دعا | ۳۸۹ |
| ۵۱۵ | امام اور مقتدی رکوع سے سر اٹھانے پر کیا کہیں گے؟ | 〃 |
| ۵۱۶ | اللہم ربنا ولک الحمد کی فضیلت | 〃 |
| ۵۱۷ | باب ۵۱۷ | ۳۹۰ |
| ۵۱۸ | رکوع سے سر اٹھاتے وقت اطمینان اور سکون | 〃 |
| ۵۱۹ | سجدہ کرتے وقت تکبیر کہتے ہوئے جھکے | ۳۹۱ |
| ۵۲۰ | سجدہ کی فضیلت | ۳۹۳ |
| ۵۲۱ | سجدہ کی حالت میں دونوں بغلیں کھلی رکھنی چاہئیں | ۳۹۵ |
| ۵۲۲ | پاؤں کی انگلیوں کو قبلہ رُخ رکھنا چاہیئے | ۳۹۵ |
| ۵۲۳ | جب سجدہ پوری طرح نہ کرے | 〃 |
| ۵۲۴ | سات اعضاء پر سجدہ | 〃 |
| ۵۲۵ | ناک پر سجدہ | 〃 |
| ۵۲۶ | کیچڑ میں ناک پر سجدہ | 〃 |

| باب | مضامین | صفحہ |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# امام بخاری رحؒ کے حالات

## نام ونسب

نام نامی محمد بن اسمٰعیل بن ابراہیم بن مغیرہ جعفی بخاری ہے اور کنیت ابو عبد اللہ ہے۔ جعفی بن سعد جو قبیلۂ یمن کا سردار تھا اس کے تمام خاندان اور کل نسل کو جعفی کے لقب سے ملقب کیا جاتا ہے، یمان بخاری جعفی والیٔ بخارا بھی اسی کی نسل کا ایک فرد تھا، اس لیے اس کو بھی جعفی کہا جاتا تھا۔ امام بخاری کے پردادا مغیرہ آتش پرست تھے لیکن یمان بخاری کے ہاتھ پر مشرف باسلام ہوئے اس لیے جو لقب یمان بخاری کا تھا وہی لقب مغیرہ کا ہوگیا۔

## ولادت ووفات

امام بخاری جمعہ کے روز نماز عصر کے بعد ۱۳ شوال ۱۹۴ھ کو پیدا ہوئے اور عید الفطر کی چاندرات کو جو شنبہ کی شب تھی، نماز عشاء و مغرب کے درمیان ۲۵۶ھ میں وفات پائی اور عید الفطر کے دن بعد نماز ظہر دفن کیے گئے، آپ کی عمر تیرہ روز کم باسٹھ سال کی ہوئی۔ آپ کا مزار سمرقند سے پانچ میل کے فاصلہ پر خرتنگ نامی گاؤں میں بنایا گیا، آپ کے واقعات وفات میں سے یہ امر نہایت تعجب انگیز ہے کہ جب لوگ نماز جنازہ سے فارغ ہو کر آپ کو سپرد خاک کر چکے تو قبر سے مشک کی طرح مہکتی ہوئی خوشبو پیدا ہوئی اور ایک مدت تک لوگ برابر قبر پر آتے جاتے رہے اور قبر کی مٹی کو مشک کی طرح سونگھتے رہے۔

ایک بزرگ کا بیان ہے کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مع اصحاب کے تشریف فرما ہیں۔ میں نے سلام کیا حضورؐ نے سلام کا جواب دیا۔ میں نے عرض کیا کہ حضورؐ یہاں کس وجہ سے رونق افروز ہیں۔ فرمایا ہم محمد بن اسمٰعیل بخاری کے منتظر ہیں۔ چند روز کے بعد میں نے سنا کہ بخاری کا اسی تاریخ کو اسی وقت انتقال ہوگیا۔

علامہ فربری کہتے ہیں کہ میں نے محمد بن اسمٰعیل بخاری کو خواب میں دیکھا کہ آپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نشانات قدم پر قدم رکھتے ہوئے حضورؐ کے پیچھے جا رہے ہیں یعنی امام بخاری سنت نبویہ کے پورے عامل تھے۔ ایک قدم بھی سنت رسول اللہؐ کے خلاف رکھنا نہ چاہتے تھے۔

محمد بن اسمٰعیل بخاری رحؒ کی ایام طفلی میں آنکھیں جاتی رہی تھیں، ایک مرتبہ آپ کی والدہ نے خواب میں دیکھا کہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام فرما رہے ہیں کہ اے عورت! خدائے تعالیٰ نے تیری دعا کی برکت سے تیرے لڑکے کی بینائی واپس کردی، صبح ہوئی تو امام بخاری رحؒ بالکل بینا تھے۔

## امام بخاری رحؒ کا حافظہ

محمد بن بشار استاد امام بخاری (جو امام مسلم کے بھی استاد تھے) فرماتے ہیں کہ تمام دنیا میں اعجاز نما حافظہ رکھنے والے کل چار شخص ہیں، ابوزرعہ رازی، مسلم نیشاپوری، عبداللہ بن عبدالرحمٰن دارمی سمرقندی اور محمد بن اسمٰعیل بخاری۔ علامہ ابن حجرؒ کہتے ہیں کہ ان چاروں میں امام بخاری کو فضیلت اور ترجیح ہے۔ محمد بن حمدویہ کا قول ہے کہ میں نے محمد بن اسمٰعیل بخاری کو فرماتے سنا کہ میں تین لاکھ حدیثوں کا حافظ ہوں، جن میں سے دو لاکھ غیر صحیح ہیں اور ایک لاکھ صحیح۔

محمد بن ازہر سجستانی کہتے ہیں کہ میں سلیمان بن حرب کے حلقۂ درس میں تھا (اور امام بخاری بھی ہمارے ساتھ سامع تھے مگر لکھتے نہ تھے، ایک روز ایک رفیق درس بولا، دیکھو ان کو کیا ہوگیا ہے کہ لکھتے نہیں ہیں۔ امام بخاری رحؒ بولے۔ میں بخارا جا کر اپنی یاد پر لکھوں گا۔

## امام بخاری کا علمی امتیاز و تبحر

امام احمد بن حنبل فرماتے ہیں کہ خراسان کی سرزمین میں امام بخاری جیسا عالم پیدا نہیں ہوا۔ اور حافظہ چار خراسانیوں پر ختم ہے جن میں سے ایک امام بخاری ہیں، ابو مصعب فرماتے تھے کہ امام بخاری

امام احمد سے زیادہ فقیہ اور صاحب بصیرت تھے۔ ایک شخص بولا یہ آپ نے کیا فرمایا، ابومصعب بولے، اگر تم ایک نظر امام بخاری پر ڈالو اور ایک نظر امام مالک پر، تو دونوں کو واحد پاؤ گے۔ رجاء بن مرجی کہتے ہیں کہ امام بخاری کو دیگر علماء پر ایسی فضیلت ہے جیسی مردوں کو عورتوں پر۔ ایک شخص نے سوال کیا کہ کیا تمام علماء پر بخاری کو شرف حاصل ہے۔ فرمایا یہ تم کیا کہتے ہو امام بخاری خدا کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے جو سطح زمین پر چلتی پھرتی ہے۔ محمد بن اسحٰق کہتے ہیں کہ آسمان کے نیچے میں نے امام بخاری سے زیادہ عالم حدیث اور کوئی شخص نہیں دیکھا۔

## امام بخاریؒ کا زہد وورع

علامہ وراق بخاری کہتے ہیں کہ جب امام بخاری رح کے والد کا انتقال ہوا تو احمد بن حفص ان کے پاس گئے۔ امام بخاری کے والد نے کہا کہ میرے مال میں نہ کوئی درہم حرام کا ہے اور نہ مشتبہ کمائی کا یہ کہہ کر انتقال کر گئے اور امام بخاری بحیثیت وراثت اسی مال کے وارث ہوئے اور اخیر عمر تک اسی مال سے ترقی اور فراخی کے ساتھ گزارا کرتے رہے، گویا کبھی لقمہ حرام نہ کھایا۔

وراق کہتے ہیں کہ امام فرماتے تھے میں نے نہ کبھی کوئی چیز خریدی نہ فروخت کی بلکہ دوسرے آدمی کی معرفت۔ بیع وشرا کی ہے، لوگوں نے دریافت کیا اس کی کیا وجہ ہے؟ آپ نے فرمایا بیع وشرا میں کمی زیادتی اور خلط ملط ہوتا ہے اور میں اس کو پسند نہیں کرتا۔

## امام بخاری کا حلم

عبداللہ بن محمد صیارفی کا قول ہے کہ ایک مرتبہ میرے سامنے امام بخاریؒ کی مجلس میں آپ کی باندی گھر کے اندر جانے کے لیے آپ کے سامنے سے نکلی، اس وقت امام کے سامنے قلمدان رکھا ہوا تھا۔ باندی نکلتے وقت قلمدان پر گر گئی امام نے فرمایا کیسے چلتی ہے؟ اس نے گستاخ لہجہ میں کہا کہ جب راستہ نہ ہو تو ہم کیا کریں کیسے چلیں! امام نے اپنے ہاتھ سے اس کو اشارہ کر کے فرمایا کہ جا میں نے تجھ کو آزاد کیا، لوگوں نے عرض کیا کہ یا حضرت! اس نے تو آپ کو غصہ دلایا اور آپ نے پھر بھی اس پر احسان فرمایا، آپ نے جواب دیا کہ بیشک اس نے مجھے ناراض کیا تھا لیکن میں اپنے اس فعل سے راضی ہو گیا۔ حقیقت رس دماغ رکھنے والے اس فعل سے امام موصوف کے حلم کا اندازہ کر سکتے ہیں اور بالکل اسی واقعہ پر اس معاملہ کو قیاس کر سکتے ہیں کہ جب حضرت ابومسعودؓ نے اپنے غلام کو کوڑے سے مارا تھا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیچھے سے تشریف لا کر ان کو اس فعل سے منع فرمایا، اور ارشاد فرمایا کہ جس قدر قدرت تم کو ان پر ہے اس سے زائد قدرت خدا تعالیٰ کو تم پر ہے۔ ابومسعودؓ نے اس کے بعد اس غلام کو آزاد کر دیا اور اس کا ذکر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے آ کر کیا۔ آپ نے فرمایا اما لو لم تفعل للفحتك النار۔

## نماز میں امام بخاری کا خشوع وخضوع

بکر بن منیر کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ امام بخاریؒ نماز پڑھ رہے تھے اتنے میں آپ کے بدن پر ایک زنبور نے سترہ جگہ کاٹا لیکن آپ نے نماز نہ توڑی، تمام کرنے کے بعد فرمایا، دیکھو نماز میں کس چیز نے تکلیف دی ہے، دیکھا تو سترہ جگہ بھڑ نے کاٹا تھا اور تمام جگہ پر ورم آ گیا تھا۔

## رمضان میں امام بخاری کی تلاوت قرآن

ماہ رمضان میں جب امام بخاری نماز تراویح پڑھایا کرتے تھے تو ہر رکعت میں بیس آیات پڑھتے تھے۔ لیکن تہجد کے وقت نصف یا ثلث قرآن روزانہ پڑھا کرتے تھے، اس طریقے سے زائد سے زائد تین روز میں ورنہ دو روز میں نماز تہجد میں ایک قرآن ختم کر لیتے تھے اور پھر دن میں روزانہ ایک قرآن ختم کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ ہر ختم قرآن کے وقت ایک دعا مقبول ہوتی ہے وغیرہ۔

## تالیف بخاری شریف

امام بخاری نے حجاز کے تیسرے سفر میں مسجد نبوی کے متصل ایک رات خواب میں دیکھا، میرے ہاتھ میں ایک بہت ہی خوبصورت بالوں کا مورچھل ہے اور میں اس کو نہایت اطمینان

سے جھل رہا ہوں، صبح کو امام نے نماز سے فارغ ہو کر علمائے معبرین کے سامنے اپنے خواب کا اظہار فرمایا اور اس کی تعبیر دریافت فرمائی۔ انھوں نے جواب دیا کہ آپ جھوٹی حدیثوں کو صحیح حدیثوں سے علیحدہ کریں گے۔ اس تعبیر نے امام بخاری کے دل میں تالیف بخاری کا احساس پیدا کیا اور وہ اسی وقت سے اس اہم کام کی طرف متوجہ ہو گئے۔ اس کے علاوہ امام کے خیال کو مزید تقویت اس بات سے بھی پہنچی کہ آپ کے استاد شیخ اسحٰق بن راہویہؒ نے ایک مرتبہ آپ سے فرمایا "محمد ابن اسمٰعیل! کیا ہی اچھا ہوتا اگر تم ایسی کتاب تالیف کرتے جو صحیح احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جامع ہوتی"۔ امام بخاریؒ فرماتے ہیں کہ "خواب کی تعبیر اور استاذ کے ارشاد کے بعد میں نے اپنی توجہات کو "جامع صحیح" کی طرف پھیر دیا"۔

امام بخاریؒ کے سامنے اب ایک ہی کام تھا اور وہ یہ کہ جامع صحیح جلد سے جلد عالم وجود میں آنا چاہیے۔ اس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ اب تک احادیث کے جو نسخے جمع کیے جا چکے تھے، ان میں صحیح اور غیر صحیح پر کوئی خاص توجہ نہیں کی گئی تھی، اس کے علاوہ اصول بھی سامنے نہیں تھے۔ جو صحیح اور غیر صحیح میں امتیاز پیدا کرتے ہیں، ایک اور چیز بھی پائی جاتی تھی کہ احادیث کے ساتھ علماء کے اقوال بھی شامل کر دیے تھے۔

بخاری کی تالیف کے سلسلہ میں امام صاحب نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ تقریباً ۶ لاکھ احادیث کے مسودات ترتیب دیے، کئی سال احادیث کے جمع کرنے اور مسودات کے بنانے میں گزر گئے، اس سے فارغ ہو کر امام بخاری نے احادیث کی جانچ شروع کی اور اس عظیم ترین ذخیرے سے ایک ایک گوہر آبدار چن چن کر "جامع صحیح" کے حوالے کرنا شروع کیا۔

چنانچہ امام صاحبؒ خود بیان کرتے ہیں کہ :۔

"جامع صحیح" میں جتنی احادیث میں نے لکھی ہیں، ہر حدیث کے درج کتاب کرنے سے پہلے دو رکعت نفل ادا کی ہیں"۔

امام بخاری کو تالیفِ بخاری کے زمانہ میں جب کسی حدیث کی اسناد میں اطمینان نہیں ہوتا تھا تو آپ روضۂ اطہر کے سامنے بہ نیتِ استخارہ دو رکعت نماز پڑھتے اور پھر مراقبہ فرماتے اور اسی حالت میں آپ کو اطمینان قلبی حاصل ہو جایا کرتا تھا۔ آپ نے بارہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ وہ حدیث کی صحت کی طرف اشارہ فرما رہے ہیں۔

غرض امام صاحب کی یہ جدوجہد سولہ برس تک جاری رہی اور اس دوران میں سوائے بخاری کی تالیف کے اور احادیث کی جانچ، صحت اور تحقیق و تنقید کے کوئی دوسرا کام نہیں کیا۔

امام صاحب کا بیان ہے کہ "سولہ برس کی طویل مدت میں انتہائی حزم و احتیاط کے ساتھ ۶ لاکھ احادیث کے مجموعہ سے انتخاب کر کے اپنی کتاب بخاری کو حرم محترم اور مسجد نبوی میں بیٹھ کر مکمل کیا"۔

## اساتذہ اور تلامذہ

علامہ ابن حجرؒ عسقلانی فرماتے ہیں کہ امام بخاری کے اساتذہ کی تعداد کا کوئی اندازہ نہیں لگایا جا سکتا، کیونکہ وہ حضرات جن سے آپ نے صرف ایک ہی روایت کی سماعت فرمائی ہے، ایک ہزار اسی حضرات ہیں۔

امام صاحب کا اپنا بیان ہے کہ "میں نے اسی ہزار حضرات سے روایت کی ہے جو سب بلند پایہ اصحابِ حدیث میں شمار ہوتے تھے۔ اور پانچ طبقات پر مشتمل تھے یعنی تبع تابعین، اتباع تبع تابعین، اقران، اصحاب و تلامذہ۔ امام صاحب کے خصوصی اساتذہ میں حضرت اسحٰق بن راہویہ، حضرت امام احمد حنبلؒ اور حضرت یحییٰ بن معین اور حسن بن ربیع کوفی کے نام بہت نمایاں نظر آتے ہیں۔

امام صاحب کے تلامذہ کی کثرت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ علامہ فربری فرماتے ہیں کہ جب میں امام بخاری کی شہرت اور غلغلہ سن کر شاگرد ہونے آپ کی خدمت میں پہنچا تو اس وقت تک نوّے ہزار آدمی آپ کے شاگرد ہو چکے تھے۔ نامور شاگردوں میں

امام ترمذی اور علامہ دارمی بھی شامل تھے۔

## معاصرین کی رائے

حضرت امام بخاری کی عظمت اور علمی فوقیت کا اندازہ معاصرین کے ان خیالات سے لگایا جاسکتا ہے جو وہ اپنے زمانہ میں ظاہر فرمایا کرتے تھے۔ اور حقیقت بھی یہی ہے کہ کسی کے علوِ مرتبت کو جاننے اور معلوم کرنے کا اس سے بہتر کوئی دوسرا طریقہ بھی نہیں ہوسکتا ہے۔ اس مختصر سی سوانح میں اتنی گنجائش نہیں ہے کہ ان تمام آثار اور بیانات کو ظاہر کیا جائے جو امام بخاری کے متعلق پائے جاتے ہیں لہذا مختصراً تحریر میں لائے جاتے ہیں۔ "امام الائمہ ابوبکر بن محمد بن اسحٰق بن خزیمہ فرماتے ہیں کہ آسمان کے نیچے محمد بن اسمٰعیل بخاریؒ سب سے زیادہ حدیث کے جاننے والے ہیں۔"

ابو محمد عبداللہ بن عبدالرحمٰن دارمی فرماتے ہیں کہ "میں حجاز، شام اور عراق وعرب کے مختلف مقامات پر گیا ہوں۔ علماء سے ملا ہوں مگر امام بخاری جیسا جامع علم و فضل کسی کو نہیں پایا۔"

ابو حاتم الرازیؒ بیان کرتے ہیں کہ "خراسان و عراق کی سرزمین نے امام بخاری جیسی شخصیت آج تک پیدا نہیں کی۔"

---

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# پارۂ اوّل

## كِتَابُ الْوَحْيِ

**بَابٌ ۱** كَيْفَ كَانَ بَدْءُ الْوَحْيِ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَوْلُ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ إِنَّا أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ كَمَا أَوْحَيْنَا إِلَى نُوْحٍ وَّالنَّبِيِّيْنَ مِنْ بَعْدِهٖ۔

## وحی کی ابتداء[1]

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نزولِ وحی کا آغاز کیسے ہوا اور وحی کے بارے میں) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے تم پر وحی بھیجی، جس طرح نوح اور ان کے بعد دوسرے پیغمبروں پر بھیجی۔"

**۱۔** حَدَّثَنَا الْحُمَيْدِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ الْأَنْصَارِيُّ قَالَ أَخْبَرَنِيْ

**۱۔** ہم سے حمیدی[2] نے بیان کیا، ان سے سفیان نے، ان سے یحییٰ ابن سعید الانصاری نے، ان سے محمد بن ابراہیم تیمی نے، انھوں نے

---

[1] امام بخاری نے کتاب کی ابتداء وحی سے کی، کیونکہ درحقیقت رسول کا کلام بھی وحی ہی کی ایک قسم ہے۔ وحی لغت کے اعتبار سے کسی چیز کا اترنا ہے۔ شرعی اصطلاح میں وحی کا تعلق صرف خدا کے کلام سے ہے جو کسی رسول کے اوپر خدا کی طرف سے نازل ہوتا ہے۔ مؤلف نے شروع ہی میں اس چیز کی حقیقت واضح کر دی جس پر پورے دین کی عمارت کھڑی ہے۔ اگر وحی نہ ہوتی تو قرآن بھی دنیا میں نہ آتا اور اسلام کی دولت سے لوگ محروم رہ جاتے اس لیے تفصیلی احکام سے پہلے وحی کے نزول کا ذکر ضروری تھا۔ جب وحی کا اثبات اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اس کا اترنا مسلّم ہو گیا تو اب آپ کی رسالت واجب التسلیم ہو گئی۔ اور کسی صاحبِ عقل کے لیے مجالِ انکار نہیں رہی۔ وحی کیا چیز ہے اور اس کی حقیقت کیا ہے۔ اس کی طرف ان ابتدائی حدیثوں میں اطمینان بخش رہنمائی ملتی ہے۔ مؤلف نے اس ابتدائی حصہ کا عنوان وحی کو اس لیے قرار دیا ہے کہ رسول کے فرمودات جن پر یہ کتاب مشتمل ہے سرتاسر وحی سے ماخوذ ہیں اور وحی کی کیفیت یہ ہے کہ رسول فرشتے سے براہ راست حاصل کرتا ہے اور فرشتہ خدا کی طرف سے آتا ہے۔ اس لیے رسول کی کہی ہوئی ہر بات لائقِ یقین ہے۔ یہ ظاہر ہے کہ اگر آدمی وحی کی ماہیت ہی سے ناواقف ہو تو وہ رسالت کی اصلیت کیا سمجھ سکتا ہے۔ اس باب کے تحت عنوان کے مطابق صرف ایک حدیث ہے۔ باقی حدیثیں بظاہر عنوان سے الگ ہیں۔ کہ اصل مقصود وحی کی اہمیت و عظمت کا اظہار ہے۔ وحی کی ابتداء کس وقت ہوئی اور کس جگہ ہوئی؟ دونوں چیزیں آگئیں، ایک حدیث میں مقام کا ذکر ہے اور ایک حدیث میں وقت کا۔ پھر وحی کی تعریف میں کلام الٰہی بھی آگیا اور کلام رسول بھی آگیا، باب کے ساتھ میں قرآن کی جو آیت ذکر کی گئی ہے اس سے اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ وحی ایک نئی اور نرالی چیز نہیں ہے بلکہ تم سے پہلے ہر پیغمبر کے پاس اللہ کی طرف سے پیغام رسانی کا ذریعہ یہی رہا ہے اور عادۃ اللہ کے موافق ہے۔ جس طرح ان پچھلے پیغمبروں کی وحی شک و شبہ سے پاک تھی اسی طرح تمھاری طرف جو پیغام بھیجا گیا ہے وہ بھی ہر شبہ سے بری اور ہر کوتاہی سے محفوظ ہے اور گویا ہدایت یابی کا یہ ہی ایک ذریعہ ہے جس کی بدولت انسان صراط مستقیم پا سکتا ہے اور گمراہی سے اسے نجات مل سکتی ہے۔

[2] شروع میں یہ حدیث محض اس لیے لائے ہیں کہ خود مؤلف کتاب کی نیت اور کتاب پڑھنے والے کی درست ہو جائے اور وہ صحیح نیت (بقیہ...)

مُحَمَّدُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ التَّيْمِيُّ اَنَّهٗ سَمِعَ عَلْقَمَةَ بْنَ وَقَّاصٍ اللَّيْثِيَّ يَقُوْلُ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَلَى الْمِنْبَرِ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ وَاِنَّمَا لِكُلِّ امْرِئٍ مَّا نَوٰى فَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهٗ اِلٰى دُنْيَا يُصِيْبُهَا اَوْ اِلَى امْرَاَةٍ يَّنْكِحُهَا فَهِجْرَتُهٗ اِلٰى مَا هَاجَرَ اِلَيْهِ۔

علقمہ بن وقاص اللیثی سے سنا۔ وہ حضرت عمر بن الخطابؓ سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے منبر پر (کھڑے ہو کر) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا کہ اعمال کا اعتبار نیتوں کے ساتھ ہے اور آدمی کو نیت ہی کا صلہ ملتا ہے۔ چنانچہ جس کی ہجرت حصولِ دنیا کی خاطر ہو یا کسی عورت سے شادی کرنے کے لیے ہو، تو اس کی ہجرت اسی مد میں شمار ہوگی۔

٭ ٭ ٭

۲۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ الْحَارِثَ بْنَ هِشَامٍ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ يَاْتِيْكَ الْوَحْيُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحْيَانًا يَّاْتِيْنِيْ مِثْلَ صَلْصَلَةِ الْجَرَسِ وَهُوَ

۲۔ ہم سے عبداللہ بن یوسف نے بیان کیا، انھیں مالک نے خبر دی، انھوں نے ہشام بن عروہ سے سنا، انھوں نے اپنے باپ سے، انھوں نے ام المؤمنین حضرت عائشہ رضہ سے سنا کہ حارث بن ہشام نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ، یا رسول اللہ! آپ پر وحی کیسے آتی ہے؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وحی کبھی میرے پاس گھنٹی کی جھنکار[لہ] کی طرح

(بقیہ حاشیہ صفحہ سابقہ) کے ساتھ اس کتاب کو شروع کر سکے۔ نیز وجہ یہ بھی ہے کہ اس حدیث میں ہجرت کا ذکر ہے اور اس کے بعد اگلی حدیثوں میں رسول اللہ کی غارِ حرا کی خلوتوں کی تفصیل ہے جو ایک لحاظ سے ہجرت ہی ہے۔ دوسری بات ہے کہ آدمی کے ظاہری افعال میں دھوکہ اور ریا بھی شامل ہو سکتا ہے مگر جو کام دل کا ہے اس میں کوئی ریا اور دکھاوا ممکن نہیں۔ اس لیے امام بخاریؒ کا مقصود یہ بھی ہو سکتا ہے کہ میں یہ کتاب خالص اللہ کے لیے لکھ رہا ہوں۔ ہجرت کہتے ہیں کسی جگہ کو یا کسی چیز کو ہمیشہ کے لیے چھوڑ دینا۔ یا کسی چیز سے تعلق منقطع کر دینا۔ غارِ حرا کی طرف آپ کی ہجرت بھی جملہ دنیوی آلودگیوں سے ہمیشہ ہمیشہ کے انقطاع کی حیثیت رکھتی تھی۔ اس مناسبت سے بھی یہ حدیث سب سے پہلے ذکر کی گئی ہے۔ اس حدیث سے ابتدا کرنے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ اسلام کی بنیاد وہ عقائد ہیں جن کا تعلق دل سے ہے اور نیت بھی فعلِ قلب کا نام ہے، اس لیے اسلام کی بنیادی تعلیم جو وحی والہام کے ذریعہ پیغمبرؑ کو دی گئی ہے وہ اس وقت تک سمجھ میں نہیں آسکتی جب تک کہ آدمی سچائی کے ساتھ راہِ ہدایت کا طلبگار اور نجات کا خواہش مند نہ ہو، اور اس کے لیے نیت خالص درکار ہے۔

(حاشیہ صفحہ ہذا) لہ وحی یا الہام اس خاص سلسلہ پیغام رسانی کو کہتے ہیں جو اللہ کی طرف سے اپنے برگزیدہ بندوں کے ساتھ مخصوص ہے اصطلاحی طور پر وحی کا لفظ صرف پیغمبروں کے لیے بولا جاتا ہے اور الہام عام ہے جو اللہ کے دوسرے نیک بندوں کو بھی ہوتا ہے۔ علماء نے لکھا ہے کہ یہ گھنٹی کی جھنکار درحقیقت فرشتہ کی آواز ہے، البتہ یہ کہ وحی کن کن کیفیتوں کے ساتھ آتی ہے، تو علماء نے اس کے مختلف طریقے نقل کیے ہیں مگر فی الحقیقت چار طرح سے وحی آتی ہے، اول یہ کہ اللہ تعالیٰ کا کلام پیغمبر براہِ راست سُنے، جیسے کوہِ طور پر موسیٰ علیہ السلام نے سُنا۔ اور معراج میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے۔ دوسرے، یہ کہ کوئی فرشتہ اللہ کا پیغام لے کر آئے۔ تیسرے یہ کہ قلب پر القاء ہو، چوتھے یہ کہ سچے خواب دکھائی دیں۔ مذکورہ ترتیب کے لحاظ سے آخری صورت سے نبوت کا آغاز ہوتا ہے، یعنی پہلے خواب دکھائی دیتے ہیں، پھر قلب پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہامی کیفیت طاری ہوتی ہے۔ پھر فرشتہ کبھی خاص شکل میں وحی لے کر آتا ہے، اور اللہ کے کلام کی براہِ راست سماعت تو صرف اولوالعزم پیغمبروں کا حصہ ہے۔ یہ فضیلت ہر نبی کو حاصل نہیں ہوئی۔

شَدُّهُ عَلَيَّ فَيُفْصَمُ عَنِّي وَقَدْ وَعَيْتُ عَنْهُ مَا قَالَ وَأَحْيَانًا يَتَمَثَّلُ لِيَ الْمَلَكُ رَجُلًا فَيُكَلِّمُنِي فَأَعِي مَا يَقُولُ قَالَتْ عَائِشَةُ وَلَقَدْ رَأَيْتُهُ يَنْزِلُ عَلَيْهِ الْوَحْيُ فِي الْيَوْمِ الشَّدِيدِ الْبَرْدِ فَيَفْصِمُ عَنْهُ وَإِنَّ جَبِينَهُ لَيَتَفَصَّدُ عَرَقًا۔

آتی ہے اور وحی[1] کی یہ کیفیت مجھ پر بہت شاق گزرتی ہے۔ پھر یہ کیفیت مجھ سے دور ہو جاتی ہے جبکہ اس (فرشتہ) کا کہا مجھے محفوظ ہو جاتا ہے اور کسی وقت فرشتہ آدمی کی صورت میں میرے پاس آتا ہے اور مجھ سے بات کرتا ہے۔ پھر جو کچھ وہ کہتا ہے میں اسے یاد کر لیتا ہوں"۔ حضرت عائشہؓ کا بیان ہے کہ میں نے کڑاکے کی سردی میں رسول اللہؐ کو دیکھا کہ جب وحی کا سلسلہ موقوف ہو جاتا تو آپ کی پیشانی سے پسینہ بہ نکلتا[2]۔

۳ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ قَالَ أَخْبَرَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُرْوَةَ ابْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِينَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا أَنَّهَا قَالَتْ أَوَّلُ مَا بُدِئَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْوَحْيِ الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ فِي النَّوْمِ فَكَانَ لَا يَرَى رُؤْيَا إِلَّا جَاءَتْ مِثْلَ فَلَقِ الصُّبْحِ ثُمَّ حُبِّبَ إِلَيْهِ الْخَلَاءُ

۳ - یحییٰ بن بکیر نے ہم سے بیان کیا، انھیں لیث نے خبر دی، انھوں نے عقیل سے سنا، انھوں نے عروہ بن زبیر سے، انھوں نے حضرت عائشہؓ سے روایت بیان کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ابتداءً اچھے خوابوں[3] سے وحی کا سلسلہ شروع ہوا، آپ جو خواب دیکھتے سپیدۂ سحر کی طرح روشن ہوتا۔ پھر آپ تنہائی پسند ہو گئے اور غارِ حرا میں خلوت نشین رہنے لگے، کئی کئی دن تک اس میں تحنث[4] یعنی مسلسل کئی کئی رات عبادت

---

[1] وحی درحقیقت انسانی تقاضوں کا جواب ہے، الہام بھی اسی کی ایک قسم ہے اور یہ جانوروں تک کو ہوتی ہے۔ جیسا کہ قرآن میں آیا ہے۔ واوحی ربک الی النحل۔ اس کے علاوہ عام طور پر انسان الہام سے فائدہ اٹھاتا رہتا ہے۔ آج یہ جتنے انکشافات اور جتنی ایجادات ہو رہی ہیں، ان سب کی بنیاد الہام پر ہے۔ الہام کے ایک اشارہ کے بعد انسانی عقل نے گھوڑے دوڑائے اور نئی نئی چیزیں ایجاد کر ڈالیں۔ اس لیے الہام یا وحی ایسی چیز نہیں جس کے تسلیم کرانے کے لیے کسی دلیل کی ضرورت پیش آئے۔ روزمرہ کی زندگی میں اس قسم کے واقعات پیش آتے ہیں کہ جن سے الہام کی حقیقت ظاہر ہوتی ہے۔

[2] اللہ کا پیغام ایک عظیم الشان ذمہ داری اور انسانی کمال کا آخری درجہ ہے۔ اس بوجھ کا برداشت کرنا بہت دشوار ہے۔ یہ اللہ ہی کی دی ہوئی قوت برداشت اور اسی کی بخشی ہوئی توفیق ہے جس کی بدولت پیغمبر وحی کی امانت کو اپنے سینہ میں محفوظ کر لیتے ہیں۔ وحی کی اسی عظمت اور گرانباری کا یہ نتیجہ تھا کہ آپ اس کے نزول کے وقت عرق عرق ہو جاتے۔ حتیٰ کہ ہر وہ چیز جس پر آپ تشریف فرما ہوتے اس کیفیت سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہتی اور یہ بھی وحی کی حقانیت کا ایک ثبوت ہے۔

[3] خواب عالم روحانی کی ابتدائی منزلوں سے تعلق رکھتے ہیں، خواب دیکھنے والا ایک طرف اپنے اسی مادی جسم کے ساتھ اسی عالم آب وگل میں موجود ہوتا ہے۔ دوسری طرف خواب کی کیفیات اس پر بعض ایسے حقائق روشن کرتے ہیں جن تک اس کی عقل کبھی مادی سازوسامان کے ساتھ پہنچ نہیں سکتی تھی اسی لیے سچے خواب کو نبوت کا ایک جزو قرار دیا گیا ہے۔ انبیا علیہم السلام پہلے پہل پاکیزہ اور سچے خواب دیکھتے ہیں، اس طرح نبوت کی آئندہ سپرد ہونے والی ذمہ داریوں سے ایک گونہ مناسبت پیدا ہو جاتی ہے۔ گویا نبی کو پیغمبرانہ ذمہ داریوں کی تربیت ایک خاص ترتیب سے دی جاتی ہے۔

[4] تحنث زمانہ جاہلیت کی اصطلاح ہے اس دور میں عبادت کا ایک طریقہ یہ تھا کہ آدمی کسی گوشے میں سب سے الگ تھلگ کچھ راتیں خدا کے گیان دھیان میں گزارتا تھا اس وقت تک چونکہ رسول اللہؐ کو راہ حق معلوم نہیں ہوئی تھی، ادھر طبیعت بت پرستی کی گندگیوں سے متنفر تھی، اس لیے اس دور میں جبکہ وحی سے آپ کی رہنمائی کا آغاز نہیں ہوا تھا آپ نے اس وقت کی عبادت کا وہ طریقہ اختیار کیا جو اپنی اصل کے لحاظ سے درست اور قابل عمل تھا یعنی دنیا و مافیہا سے دور ہٹ کر اپنی اور خدا کی ذات میں غور و فکر اور مراقبہ نفس، یہ ہی وہ تحنث تھا، پیغمبر بننے سے پہلے جس پر آپ عمل پیرا تھے۔

